

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سب تعریف اللہ کے واسطے ہی اور وہی ہی حمد اور ثنا کے لائق جو تمام عالم کا پالنے والا
ہی اور وہ بڑا مہربان ہی اور نہایت مہربانی کرنیوالا اور اپنے مسلمان بندونکو جو اوسکے
عذاب سے ڈرتے ہین اور اوسکے حکم کے موافق کام کرتے اور اوسکے فرمانیکو برحق جانتے بہشت
مین لیجانیوالا اور اونکو وہان ایسی نعمتین بخشیگا کہ جسکا بیان کرنا نہایت مشکل ہے غرض یہ کہ وہ
نہایت خوش رہینگے اللہ سے اور اللہ اونسے راضی رہیگا اور وہ جو وہان چاہینگے اونکو
وہان سب کچھ ملیگا مگر اوسمین سے تھوڑا سا مسلمانونکی خوشی کیواسطے ہم بیان کرتے ہین اور وہ
یہ ہے کہ مسلمانون کیواسطے بہشت مین خاصے باغ ہین اور خاصی نہرین جسکے پانی مین طرح طرح
کی خوشبو آتی ہے اونکے باغون کے درختون کے تلے سے اور اونکے محلون کے نیچے سے
بہی جاتی ہے اور میوے اون باغون کے نہایت لذیذ ہین ہر رنگ برنگ کے مزے اور
خوشبو رکھتے اور اونکے آرام کیواسطے وہان خاصے تخت موجود ہین جسمین جواہر جڑے ہین
اور اونکے لباس وہان ہرے ہرے ستھرے ستھرے ریشم کے ہونگے اسواسطے کہ
جتنے بہشتی مرد اور عورتین ہونگی وہ سب گورے گورے جوان جوان خوبصورت
خوبصورت یہانتک کہ عورتین سولہ برس کی اور مرد تینتیس برسکے ہوکر اوٹھینگے اگرچہ دنیا مین

بڈھی عورت یا کنواری لڑکی یا بڈھے مرد اور کالے اور بد صورت رہے ہونگے اور گورے
بدن پر سبز رنگ نہایت زیب دیتا ہی اور زیور سونے اور چاندی کے اوسپر پہنین گی اور عورتین
اپنے مردونکی ساتھ اور مرد اپنی عورتونکے ساتھ خوشیان کرینگی اور اگر لڑکی کنواری
مری ہوگی اور بہشت مین جاویگی تو اللہ تعالی اوسکا بھی کسی بہشتی مرد سے نکاح کردیگا
اسی طرح بے عورت کے مرد کو حور بھی ملیگی اور مردونکے واسطے سوا اپنی عورتون کے
اور بھی عورتین ستھری ستھری کشادہ چشمین نیچی نگاہ والی اپنے مردونکی عاشق اور اونکی
کبھی نہ کسی جن نے چھوا نہ کسی آدمی نے جیسا کہ لعل اور موتی ہوتا ہی اس نزاکت کے ساتھ
اللہ تعالی نے اونکو وہان خیمون مین نگاہ رکھا ہی اور میوے بہشت کے ایسے ہین کہ کھانیوالا
اگر لیٹا یا بیٹھا یا کھڑا ہووے اور چاہے کہ ہم میوہ کھاوین میوی کا درخت سر جھکاوے
وہ فراغت سے کھالیوی اور خدمتگار بہشتیون کے لڑکے ہونگے سونیکے بالے کانونمین پہنے
ہوئے اور اگر تو اونکو دیکھے تو کہے کہ یہ موتی ہین صاف کیئے ہوئے گویا کہ اسی وقت
سیپ سے نکلے ہین اور کسینے ابھی تک چھوا بھی نہین ہے ایسے لڑکے کوزے اور آبخورے
اور پیالے شراب پاک اور میٹھے پانی سے بھر بھر لیے پھرینگے اپنے مالکون کے پاس اور
اونکو اوس شراب کے پینے سے سرور نہووے اور نہ بیہوش اور نہ بے عقل ہووین اور وہی
لڑکے خدمتگار میوے لیے پھرینگے جو جو میوے کہ اون بہشتی لوگون کو پسند آوینگے
اور جس جس میوی پر خواہش کرینگے اور مرغون کے گوشت جو نہایت نرم ہوتے ہین
جس قسم کا چاہینگے خواہ کباب خواہ شوربا دار وہ خدمتگار اونکے پاس حاضر کرینگے
اور پانی مین بہشت کے خوشبو کافور کی ہے اور بعضے مین سونٹھ کی اور بعضے مین
مشک کی اور دودھ بڑھکے سفید اور شہد سے زیادہ میٹھا اور اونکے پاس آوینگے
پیالے بڑے چاندی کے اور پیالیان چھوٹی چاندی کی اونکی پیاس کے موافق نہ تو
پانی کم ہووے کہ پھر مانگنے کی احتیاج ہووے اور نہ بڑھے کہ چھوڑنا پڑے اور وہ چاندی

ایسی صاف ہی کہ مثال شیشے کے اندر کی چیز باہر سے نظر پڑے غرض اس ناز و نعمت کے ساتھ بہشت مین تکیہ لگائی تختونپر بیٹھے رہینگے اور آرام کرتے اور بہشت مین نہ لوگ گرمی ہووے نہ جاڑا وہان ہوا ہی خاصی دل بھانی اور روشنی آفتاب سے بڑھکی ہوگی اور گرمی اندار دار اللہ تعالیٰ کا دیدار بہشتیونکو نصیب ہوگا اور سب نعمتون سے افضل اوسکی خوشی دیکھنے ہی سے معلوم ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ اور اللہ تعالیٰ اپنے کا فر بندونکو جو بیک پھرتے ہین اور اوسکے حکم سے منہ موڑتی ہین اور کلمہ شہادت کا زبان پر نہین لاتے اور نماز ونکو ادا نہین کرتے اور زکوٰۃ نہین دیتے اور جن پر حج فرض ہے حج ادا نہین کرتے اور روزہ رمضان کا نہین رکھتے اور جو حکم اللہ تعالیٰ کے ہین اوس سے باہر رہتے اور گناہون مین گھسے پڑتے دوزخ مین ڈالیگا ایسی دوزخ کہ اونکے بدن کے چمڑیکو گلا ڈالیگی مگر جان نہ نکلے گی اور دوزخ کا عذاب بھی قابل بیان کے نہین ہے غرض یہ کہ عذاب بیحد اور مار پر مار پڑیگی مگر تھوڑا سا اوسکا بھی بیان کرتے ہین جسمین کہ لوگ کان سے روئی غفلت کی باہر نکالین اور چوکنے ہو جاوین سو دوزخ کا احوال یہ ہے کہ دوزخ پر اللہ تعالیٰ نے اونیس فرشتے متعین کیے ہین اور اونمین سے ایک کا نام مالک ہے وہ سردار ہے اٹھارہ تن فرشتونکے ساتھ بیٹھا ہی وہ فرشتے اس قدر بڑے ہین کہ اونکے ایک کندھے سے دوسرے کندھے تک برس دن کی راہ ہے اور اونکے منہ سے آگ کا شعلہ نکلتا ہے اور اونمین کا ایک فرشتہ چاہے تو ایک ہاتھ سے ستر ہزار کافر کو دوزخ مین جس طرف چاہے پھینک دیوے اور تمام آدمی اون مین سے ایک فرشتے کی دیکھنے کی طاقت نرکھینگے اون سے برابری یا لڑائی کرنے کا تو کیا ذکر ہے اور وہ سب فرشتے جو دوزخ کے نگہبان ہین اونکی بات بہت کڑی ہے اور کام اون کے نہایت سخت نہ تو اون سے دوزخیون ہی قوت ہے کہ لڑائی کی اور نہ اونکی مارسے مجال ہے بھاگنے کی اور نہ وہ سب رشوت لیوینگے کہ کچھ نرمی کرین یا اللہ کا حکم ٹالین اونکو جو اللہ تعالیٰ نے فرما دیا ہے وہی کیا کرتے ہین اور کافرونکو

پکڑکے ستر ستر گزکی زنجیرون مین کستے اور اونکی ہاتھون کو گردنون پر باندھتے ہین اور دہکتی
اگ مین جھوک دیتے ہین اور اوس روز اونکا کوئی وہان حمایتی نہووے گا کہ اونکی حمایت
کرے اور عذاب نکرنے دے اپنے طور پر باندھین گے اور جلاوینگے اور جس جس طرح
پاوین گے مارین گے کسی سے کچھ بن نہ آویگی اور دوزخیون کو وہان کچھ کھانا نہ ملیگا مگر پیپ
جو دوزخیون کے بدن سے بہتی ہے یا سینڈ کھانیکو پاوینگے تب اوسی سے شکم بھرین گے
مارے بھوک کے اللہ تعالی دوزخ مین اونپر بھوک کا عذاب بھی مقرر کریگا کہ مارے بھوک
کے سینڈ کھاجاوین گے اور اوسکے اوپر پانی گرم پیوین گے ایسا گرم پانی کہ اوسکی بھاپ
سے مُنہ کا گوشت پیالے مین گل کر گر پڑیگا اور اللہ تعالی اونپر ایسا عذاب پیاس کا غالب
کریگا کہ جس وقت وہی گرم پانی اونکو دکھلاوین گے مارے پیاس کے بہت سا پی جاوینگے
اور پیاس نجاویگی جس طرح بالو کی زمین پر کہ پانی پڑتا ہی اور سوکھ جاتا ہے اوسی طرح
سے پانی گرم بہت سا پیوینگے مگر پیاس نجاویگی سو یہ تھوڑی سی بات ہی اس سے بھی بڑھکے
دوزخ کا عذاب ہی جہانکا کھانا پیپ ور سینڈ ہی اور پینا گرم پانی اور سایہ چاہین تو اگ
کے پہاڑ کا یا سیاہ رنگ کے دھوئین کا جو نہایت گرم ہی نہ اوس سایہ مین ٹھنڈک ہی اور نہ آرام
اور اگر ہوا چاہین تو گرم ہوا ہی جسکی گرمی ناک مین گھس جاوی اور دماغ کو بھسم کر ڈالے اور
اگر اگ سے پناہ مانگین تو پانی مین ڈالے جاوین جو تمام بدن کو گلا ڈالے سو ایسے مکان کے
عذاب کا بیان کہان ہو سکتا ہی اسی طرح سی عذاب پر عذاب ور رنج پر رنج ہی اب آدمیونکو
مناسب ہی کہ جس اللہ نے بہشت مسلمانون کیواسطے بنایا ہے اور دوزخ کافرون کے واسطے
سو اوس اللہ پر ایمان لاوین اور اوسکا حکم بجا لاوین اور اوسکی حمد کرین اب اللہ تعالے
کی حمد کے بعد فقیر گنہگار درود اور سلام بھیجتا ہی اوسکے رسول مقبول پر جو بخشانیوالے
امت کے ہین اور بتانے والے اچھی راہ کے اور امت پر مہربان جان اور دل سے اور پیدا
ہوا سب کے پہلے نور اونکا اور دنیا مین ہوا سب نبیونکے بعد ظہور اونکا اور اونکے بعد کوئی نبی

نہوگا اونھین کا دین قیامت تک جاری رہیگا اور اونکے چار یار پر درود و سلام جو حضرت
ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر خطابؓ اور حضرت عثمانؓ ذی النورین اور حضرت علیؓ بن ابیطالب ہین
رضی اللہ تعالی عنہم اجمعین کہ سب چارون صاحب سوای حکم اللہ اور رسول صلعم کے کچھ نہین
کرتے تھے اور ہمیشہ دین محمدی کو جاری کرتے اور جان و مال سے دین پر فدا رہتے اور اونکی اولاد
پاک پر جو حضرت امام حسنؓ اور امام حسینؓ رضی اللہ تعالے عنہما اور ان صاحبزادونکی والدہ پر جو
لڑکی ہین محمد رسول اللہ صلوات اللہ علیہ کی حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالے عنہا اور حضرت کے
دونون چچا بزرگ پر حضرت حمزہ اور حضرت عباس ہین رضی اللہ تعالے عنہما اور حضرت کے سب
اصحاب پر رضوان اللہ تعالے علیہم اجمعین **اب بعد اسکے** بیان کرتا ہے فقیر گنہگار اپنی
گناہونسے شرمسار اور اللہ کی رحمت اور پیغمبر کی شفاعت کا امیدوار خاکسار **علی** حنفی جونپوری
مشہور **کرامت علی** اللہ بخشے اوسکے گناہونکو جو اوسنے کیے ہون اور توفیق دے توبہ کی اور
اب گناہ نہ کر سکے اور خوش رہے اللہ تعالے اوسکے والدین اور اوسکے اوستادونسے جنھون کے
سبب سے دین کا علم آیا اور اوسکے پیر سے جو نائب رسول رب العالمین کے اور دین محمدی کے
گھر کے چراغ روشن ہین حضرت سید احمد جسکے چہرے کی روشنی سے کفر کی تاریکی ایسی بھاگتی ہے جیسے کہ صبح
ہونے سے رات اور اونکی زیارت سے گناہ ایسے جھڑتے ہین جیسے کہ بیت جھاڑ سے درختونکی پتے اور
نگاہ پاک اوس ولی پاک کی دل کے میل چھوڑانیکے واسطے صابون کا خواص رکھتی ہے اور شغل تعلیم کرنا
اوس تیغ عبادت کی میدان کا دل کے مورچے چھوڑانیکے واسطے مصقلہ ہے حق ہے اوس سے بہت بڑھکے
کہین زیادہ حضرت کا رتبہ ہے اور سچ تو یہ ہے کہ ہمکو بھلا اوس عارف ربانی کی رتبے اور مرتبے پہچاننے کی
عقل اور وصفت کرنیکی طاقت کہان اور خوش رہے اللہ اوسکے سب مریدونسے اور سب مسلمان مردون
اور عورتونسے اور سبھون پر رحمت کرے اور گناہ بخشے آمین یا رب العالمین اور وہ بیان یہ ہے کہ جب اس
فقیر عاجز نے جمعے کی نماز پڑھائی اور اپنی طاقت کے موافق معنی قران شریف اور حدیث کے بیان کرنے
شروع کیے تب اللہ تعالے کے کلام کی اثر سے اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کی برکت سے

بہت سے مسلمان دین پر مضبوط ہوئے اور اذان اور نماز خوب ہونے لگی اور مسلمانونکی عورتین بھی
بہت سی اللہ کی ہدایت سے نماز پڑھنے لگین تب اس فقیر عاصی نے چاہا کہ ایک رسالہ چھوٹا سا جسمین
مسئلے ضروری روزے نماز کے سب ہووین زبان ہندی مین جو آسانی سے عورتون اور مردون کی
سمجھ مین آوین لکھا چاہیے اور اسبات کو موجب بہتری اپنی کا اور پڑھنے والونکا سمجھ کے اس رسالے
کی تئین معتبر کتابون سے جس طرح شرح وقایہ اور فتاوی محیط اور ہدایہ اور فتاوی مختصر شافی اور مختصر
قدوری اور کنز اور شرح اوراد وغیرہا سے خوب تحقیق کر کے ان کتابون مین سے نکال کے اس رسالے
مین لکھا ہے اور اس رسالے کو نہایت ہندی سیدھی زبان مین جو عورت مرد کی سمجھ مین آوے
بیان کیا اور کچھ فقیر کو غرض ریختہ اور رنگینی سے نہین ہے اور نہ فقیر شاعرونکی زمرے مین ہے اسواسطے
فقیر نے اپنے شہر کی زبان مین لکھا جسمین کسیکو مشکل نہ معلوم ہووے اور اس کتاب کا نام مفتاح ریختہ
رکھا تو اب امید ہے بزرگونکی عنایت سے کہ اس کتاب کے تئین اپنے لڑکونکو پڑھاوین اور اپنی عورتون
کو اگر پڑھی ہووین تو اونکے تئین مرد پڑھاوین کیونکہ مرد سب بات کے محرم اپنی عورتونکے ہوتے ہین
اور اگر کسی عورت نہ پڑھی ہووے تو مناسب ہے کہ اوس عورتکو قرآن شریف پڑھانا شروع کرے
اور جب وہ قرآن کی لفظین آپسے پڑھنے لگے تب اسمین سے مسئلے جو عورتونکی فائدے کی ہین اور اوسکا
پوچھنا نہایت ضروری ہے خط قرآنی مین لکھکر پڑھاوے تو انشاء اللہ تعالی یقین ہے کہ اللہ کے فضل سے
کہ تھوڑی دن مین خبردار ہوجاوے اور دونون فائدے پاوے ایک فائدہ قرآن پڑھنے کا اور دوسرا
مسئلہ جاننے کا اور غرض اس عاصی کی اس رسالے کے لکھنے سے یہی ہے کہ عورتین ہندوستان کی
خصوصا اس دیار کی جو حیض اور نفاس اور استحاضہ کے مسئلے سے نہایت نادان ہین
بلکہ ہرگز واقف بھی نہین وہ واقف ہوجاوین سو مناسب ہے کہ اونکے مرد اون سبھونکو
پڑھاوین تا کہ وہ سب خبردار ہوکے بخوبی اچھی طرح سے نماز اور روزہ ادا کرین اور اونکو سمجھا
دیوین کہ تم فراغت سے بیٹھو تب اپنے پڑوس کی عورتین بڑھی اور جوان لڑکیونکو جمع کرکے مسئلے
سنایا کرو کہ اسکا ثواب اللہ تعالی تمکو بہت سا دیگا اور اس بات مین اللہ و رسول کی خوشی ہے

اور عورتون کو خبردار کرنا فرض ہے جیسا کہ اللہ تعالی نے فرمایا ہے اٹھائیسوین سیپارے
سورہ تحریم مین یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَ اَهْلِیْكُمْ نَارًا وَّ قُوْدُهَا النَّاسُ وَ الْحِجَارَةُ
اور اسکے معنی یہ ہین کہ اے مسلمانون نگاہ رکھو اپنی جان کو گناہ ترک کرنیکے سبب سے اور نگاہ رکھو
اپنی جورو اور لڑکونکی جان کو نصیحت کے باعث سے آگ سے کہ جسکی چیلیان آدمی اور کافر اور پتھر ہوونگے
تو اب مسلمانونکو مناسب ہے کہ آپ بھی گناہونکو ترک کرین اور اپنی جورو اور لڑکونکو بھی دین کی
باتین سمجھاوین جس مین وہ سب اور آپ بھی آگ سے بچے رہین اور بہشت مین جاکے بسین اور اگر پڑھا بھی
نہ سکین تو اس رسالے کے مسئلے پڑھ پڑھ کر اون عورتونکو سنایا کرین اور اس رسالے مین اکثر باتین
جنکا نام لینا زبان ہند مین کریہ معلوم ہوتا ہے اوسکی ہندی نہین کی زبان عربی مین لکھا اوسکی
ہندی پڑھانیوالے سمجھا دینگے اور اس رسالے کی تئین بہت مختصر کیا تا لکھنے پڑھنے مین مشکل نہ معلوم ہووے

## باب پہلا

ایمان کے بیان اور نماز کی فضیلت مین اور اس باب مین دو فصلین ہین

## فصل پہلی ایمان کے بیان مین

جانو تم سب اے یارو کہ ایمان سر ہے سب نیکیون کا اور جڑ ہے سب عبادتون کا اور کوئی
نیکی اور عبادت بغیر درستی ایمان کے درست نہین ہے اور ایمان کے دو رکن ہین اقرار کرنا
زبان سے اور دل سے سچ بوجھنا اون سب چیزونکو کہ پیغمبر ہمارے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اللہ کے پاس سے لائے ہین کہ وہ سب سچ اور درست ہین اور ایمان دو طرح پر ہے ایمان مجمل اور
ایمان مفصل اور ایمان مجمل یہ ہے کہ کہے تو اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ كَمَا هُوَ بِاَسْمَائِهٖ وَصِفَاتِهٖ وَ
قَبِلْتُ جَمِیْعَ اَحْكَامِهٖ اسکے معنی یہ ہین کہ ایمان لایا مین اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے نامون اور
صفتون کے ساتھ ہے اور قبول کیا مین نے اوسکے سب حکمونکو اسکا خلاصہ یہ ہے کہ قبول کیا
مین نے دین مسلمانی کو اور جو کچھ کہ اوسمین ہے اور بیزار ہوا مین کفر اور کافری سے اور جو کچھ کہ اوسمین ہے

اور دین مسلمانی حق ہے اور دین کفر جھوٹا اور کلمۂ طیب اور کلمۂ شہادت کا بھی یہی مطلب ہے کلمہ
طیب یہ ہے لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اللہ کے سوا کوئی دوسرا معبود بندگی کے لائق
نہین اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے بھیجے ہین اور کلمۂ شہادت یہ ہے اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ مین گواہی دیتا ہون کہ اللہ کے سوا کوئی
دوسرا معبود بندگی کے لائق نہین جس حال مین کہ وہ اپنی صاحبی مین اکیلا ہے کوئی ساجھی نہین اور
مین گواہی دیتا ہون کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے بندے ہین اور اوسکے بھیجے اور ایمان مفصل یہ ہے
کہ کہے تو اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَالْبَعْثِ
بَعْدَ الْمَوْتِ ایمان لایا مین اللہ تعالی پر اور اوسکے سب فرشتون پر اور اوسکی سب کتابون پر اور اوسکے سب
پیغمبرون پر کہ پہلے اونکے حضرت آدم صفی اللہ ابو البشر صلوات اللہ تعالی علی نبینا وعلیہ اور آخری اونکے پیغمبر ہمارے محمد
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سید البشر ہین اور ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیٹے عبد اللہ کے ہین اور عبد اللہ بیٹے
عبد المطلب کے اور عبد المطلب بیٹے ہاشم کے اور ہاشم بیٹے عبد المناف کے اور پیغمبر ہمارے محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم برحق تھے اور سب پیغمبرون سے افضل اور رتبہ پر بھی اعلیٰ اور تمامی پیغمبرونکے سردار اگر کوئی ہمارے پیغمبر کے بعد
دعوی پیغمبری کا کرے تو جھوٹا ہے یہی دین قیامت تک جاری رہیگا اور ایمان لایا مین قیامت کے دن پر اور نیکی
اور بدی کے پیدا کرنے پر کہ سب کا پیدا کرنیوالا اللہ تعالی ہے اسواسطے کہ جب ثابت ہوا کہ سب چیزونکا
پیدا کرنیوالا اللہ تعالی ہے تو پھر بندون کے کام کا پیدا کرنیوالا بھی اللہ تعالی ہے مگر اللہ تعالے
ایمان اور بندگی اور نیکی سے راضی ہوتا ہے اور کفر اور گناہ سے ناراض اور مرنے کے بعد زندہ
کرنے پر ایمان لایا مین اور ہمارے نزدیک اکیلا ایمان مجمل ہی درست ہے مگر بعضون کے نزدیک
بغیر ایمان مفصل کے ایمان درست نہین سو بہتر یہ ہے کہ ایمان مفصل لاوے تا کہ سب کے نزدیک
ایمان درست ٹھہرے اور اس بات کو جاننا چاہیے کہ رکن اصلی ایمان کا دل مین یقین کرنا ہے
اون سب چیزون کو کہ محمد رسول اللہ صلعم خدا کے پاس سے خلق کی طرف لائے ہین لیکن اقرار کرنا
زبان سے شرط جاری کرنے حکمون کی ہے دنیا مین پر اگر کوئی آدمی دل مین رکھے اور زبان سے

اقرار نکرے تو وہ آدمی مومن ہووے اللہ کے نزدیک اور کافر ہووے خلق کے نزدیک اور جو آدمی زبان سے اقرار کرے اور دل مین یقین نرکھے تو وہ آدمی مومن ہووے خلق کے نزدیک اور کافر ہووے اللہ کے نزدیک تو ایسے آدمی کو منافق کہتے ہین اور جو آدمی کہ دل مین یقین رکھتا ہی اور زبان سے بھی اقرار کرتا ہے تو وہ آدمی مومن حقیقی ہے اور بے شبہہ وہ مومن پاک ہے تو مناسب ہے آدمی کو کہ دل مین یقین رکھے اور زبان سے بھی اقرار کرے تا کہ مومن حقیقی ہووے اور ایمان کی سب شرطون مین سے ایک شرط یہ ہے کہ اللہ پر اور قیامت کے احوال پر بے دیکھے ایمان لانا اور یقین جاننا اور اللہ کے حلال کو حلال جاننا اور اللہ کے حرام کو حرام بوجھنا اور جو آدمی کہ اللہ کے حلال کو حرام اور حرام کو حلال جانے تو وہ آدمی کافر ہوتا ہے نعوذ باللہ منہا اور حکم ایمان کا یہ ہے کہ جب کوئی کافر ایمان لاوے تب جان مارنے اور غلام بنانے سے پناہ پاوے اور کسیکو روا نہووے کہ اوسکی جان اور مال پر مزاحمت کرے اور اوسکو بے حکم شرع کے رنج دینا حرام ہی اور عاقبت مین وہ دوزخ کے ہمیشہ کے عذاب سے خلاص پاوے

## فصل دوسری نماز کی فضیلت مین

جانو تم اے مسلمانو کہ ایمان کے بعد سب عبادتونکی جڑ نماز ہے اور نماز دین کا کھمبا ہے جیسا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اَلصَّلٰوۃُ عِمَادُ الدِّیْنِ فَمَنْ اَقَامَھَا اَقَامَ الدِّیْنَ مَنْ تَرَکَھَا فَقَدْ ھَدَمَ الدِّیْنَ اسکے معنی یہ ہین کہ نماز دین کی تھونی ہے جو شخص کہ نماز کو ادا کرے تو ایسا ہے کہ اوسنے اپنے دین کو قائم رکھا اور جو شخص کہ نماز کو ترک کرے تو ایسا ہے کہ اوسنے اپنے دین کو خراب کیا سو مناسب ہے مسلمانون کے تئین کہ نماز ادا کرین کہ جسمین دین قائم ہے اور نماز کی بزرگی ظاہر ہے زیادہ وہ بیان کرنے سے طول ہوگا اور نماز بہشت کی کنجی ہی اور نماز کی کنجی پاکی بغیر پاکی کے نماز درست نہین ہے اور پاکی کئی قسم کی ہی قسمیں ہم بیان کرینگے انشاء اللہ تعالے

## دوسرا باب طہارت کے بیان مین





اوراس باب مین تیرہ فصل ہین **پہلی فصل وضو کے بیان مین** جس وقت آدمی چاہے کہ
نماز ادا کرے تو پہلے اگر وضو نہووے تو وضو کرلیوے اور اگر حاجت نہانے کی ہووے تو غسل کرلیوے
اور اگر وضو اور غسل نکر سکے کسی عذر سے تو تیمم کرلیوے ان سبکا آگے بیان آویگا صاف صاف
انشاء اللہ تعالے اب پہلے بیان وضو کا ہے وضو مین چار چیز فرض ہین اور جسکی گھنی داڑھی ہووے
تو اوسکے واسطے پانچ چیز فرض ہین پہلے مُنہ دھونا بال جمنے کی جگہہ سے ٹھڈی کے نیچے تک
اور کان کی لہر سے دوسرے کان کی لہر تک اور جسکی گھنی داڑھی ہووے تو اوسکے واسطے پانی
پہونچانا داڑھی کے بال کے نیچے فرض نہین ہے اور جس مقام پر زخم ہوا اور پانی خلل کرتا ہو اور
پٹی کے نیچے جو جراح نے فصد لیکر باندھا ہے اور ٹکٹی کے نیچے جو ٹوٹے عضو پر باندھی جاتی ہے پانی
پہونچانا فرض نہین مسح کرے سو بیان اوسکا آگے آویگا انشاء اللہ تعالے اور آنکھہ کے اندر بھی پانی پہونچانا
فرض نہین مگر پلک کو دھونا فرض ہے دوسرے دونون ہاتھہ دھونا کہنیون تک اور تیسرے دونون پانون
دھونا ٹخنون تک جسکو گٹے کہتے ہین اور بعضے مُدّھا کہتے ہین اور وہ ایک ہڈی ہے پانون اور پنڈلی کے
جوڑ پر باہر اوبھری ہوئی اور چوتھی مسح کرنا چوتھائی سر کا اور پانچوین داڑھی والیکو مسح کرنا چوتھائی
داڑھی کا اور مسح کے یہ معنی ہین کہ ہاتھہ کو تر کرکے ایک بدن پر پہونچانا اور سنت وضو مین بہت ہین ٭
**فائدہ** جو شخص کہ سو کے اوٹھے اوسکے تئین دونون ہاتھہ گٹی تک دھونا تین بار استنجا کرنیکے پہلے اور بعد استنجا
کرنیکے بھی سنت ہے اور بڑے دھوئے برتن مین ہاتھہ نڈالے صورت اوسکی یہ ہے کہ اگر چھوٹا برتن ہووے جو ہاتھہ سے
اوٹھہ سکے جس طرح بدھنا یا لوٹا تو اوسکو بائین ہاتھہ سے اوٹھاوے اور دہنا ہاتھہ دھووے تین بار پھیر
داہنے ہاتھہ مین اوسکو لیوے اور بایان ہاتھہ دھووے تین بار اور اگر بڑا برتن ہووے کہ ہاتھہ سے
نہ اوٹھہ سکے جس طرح مٹکا تو اگر اوسکے ساتھہ کوئی چھوٹا برتن جس طرح پُھرکا یا آبخورا ہے موجود ہووے
تو اوس سے پانی نکالے اور اسی طرح دونون ہاتھہ دھووے اور اگر چھوٹا برتن موجود نہووے تو اپنے
بائین ہاتھہ کی انگلی خوب ملاکے جسمین پانی آسکے اوس برتن مین ڈالے اس طرح کہ ہتھیلی نڈوبے
اور پانی نکال کے بائین ہاتھہ سے داہنے ہاتھہ پر ڈالے اور ایک انگلی سے ایک کو ملے اسی طرح تین بار

کرے تب فراغت سے داہنے ہاتھ کو مٹکے مین ڈالے اور پانی نکال کے جو چاہے سو کرے اور یہ اوس وقت مین ہے کہ جب ہاتھ مین کوئی ناپاکی نہ معلوم ہووے اور اگر ناپاکی ہاتھ مین معلوم ہووے تو ایسا بچا کے دھووے کہ جسمین برتن ناپاک نہو جاوے خلاصہ یہ ہے کہ جس اونگلی مین ناپاکی معلوم ہووے تو اوسکو نہ ڈبوا وے یا کسی دوسری طرح بچاوے جسمین برتن وغیرہ ناپاک نہو جاوے کیونکہ یہ بچانا فرض ہے یہ مسئلہ شرح وقایہ مین سے لکھا اب بیان سنت وضو کا کرتے ہین ۱ پہلے دونون ہاتھ گٹے تک دھونا تین بار اور اوپر جو بیان کیا سو اسی کا بیان تھا اسمین ایک فائدہ نکلا اور بات ایک ہی ہے اور ۲ دوسرے نام اللہ کا لینا وضو شروع کرنیکے وقت نام لینے سے یہ مراد ہے کہ یہ لفظین کہے بِسْمِ اللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى دِيْنِ الْاِسْلَامِ اِنَّ الْاِسْلَامَ حَقٌّ وَّالْكُفْرَ بَاطِلٌ اَلْاِسْلَامُ نُوْرٌ وَّالْكُفْرُ ظُلْمَةٌ ۳ تیسرے مسواک کرنا اور مسواک تلخ درخت کی ہووے اور لمبی ایک بالشت کی اور موٹی چھنگلیا کے موافق اور ۴ چوتھے کلی کرنا تین بار اور ۵ پانچوین غرغرہ کرنا یعنے اوسی پانی سے جو کلی کے واسطے منہ مین لیا ہے اور ۶ چھٹے ناک مین پانی ڈالنا اور ۷ ساتوین داڑھی کا خلال کرنا صورت اوسکی یہ ہے کہ داڑھی کے نیچے سے اونگلی اوپر کو لیجاوے اور اوپر سے نیچے کو نلاوے اور ۸ آٹھوین خلال کرنا ہاتھ اور پیر کی اونگلیون کا اور ۹ نوین تین تین بار دھونا ہر بدن کا اور ۱۰ دسوین مسح کرنا تمام سر کا ایک بار اور ۱۱ گیارھوین مسح کرنا دونون کان کا اوسی پانی سے جو سر کے مسح سے بچا ہے ہاتھ مین دوسرا پانی نہ لیوے اور ۱۲ بارھوین نیت کرنا اور ۱۳ تیرھوین ترتیب وضو کی نگاہ رکھنا یعنے پہلے منہ دھووے بعد اوسکے دونون ہاتھ تب بعد اسکے سر کا مسح بعد اوسکے دونون پانون اور ۱۴ چودھوین تربہ تر دھونا بدن کا یعنے ایک بدن دھووے وہ سوکھنے نپاوے کہ دوسرا دھووے اور ۱۵ پندرھوین استنجا کرنا پتھر یا ڈھیلے سے اور پانی سے دھونا افضل ہے اور فتوی یہی ہے کہ پانی سے دھونا سنت ہے اور یہ سنت اوس وقت ہے کہ وہ مکان درم شرعی سے کم ہووے اور اگر زیادہ تر ہووے تو اوس وقت اوس مکان کا دھونا فرض ہے اور اگر

اگر درم شرعی کے برابر ہوی تو اوس وقت دھونا واجب اور استنجا کرنے کی ترکیب اور درم شرعی کا
اندازہ آگے بیان ہوگا انشاء اللہ تعالے اور مستحب وضو مین دو چیزین ہین پہلے داہنے
طرف سے بدن کا دھونا شروع کرنا اور دوسرے مسح کرنا گردن کا مکروہ وضو مین چار چیزین
ہین پانی منہ پر سخت مارنا اس قدر کہ چھینٹ پڑے اور بغیر بائین ہاتھ سے منہ مین پانی
ڈالنا اور دنیا کی بات کرنا وضو کے درمیان اور تین بار سے زیادہ بدن دھونا

## دوسری فصل وضو ٹوٹنے کے بیان مین

جو چیز کہ دونون راہ سے باہر آوے یعنے آگے اور پیچھے سے تو وہ چیز وضو کو توڑتی ہے آگے سے
کیا چیز جس طرح پیشاب اور منی اور مذی اور ودی اور پتھری اور ہوا خواہ قبل سے نکلے خواہ
دبر سے **فائدہ** مذی ایک پانی ہے کہ شہوت کی حالت مین باہر آتا ہے اور اوسکے باہر آنے
سے شہوت زیادہ ہوتی ہی اور منی اوسکی اوبلتی ہے کہ اوسکے گرنے سے شہوت کم ہوتی
ہے اور ودی ایک پانی سفید ہے کہ پیشاب کے بعد باہر نکلتا ہے اور پیچھے سے کیا چیز جس
طرح سے غلیظ اور ہوا اور کیڑا اور بدن سے خون اور پیپ اور پھوڑے کے پانی کا نکلنا اور
بہنا اوس مکان تک کہ جسکا دھونا غسل اور وضو مین فرض ہے وضو کو توڑتا ہے یہانتک
کہ اگر کسینے سوئی بدن مین گڑوئی اور لہو ابھر آیا مگر بہا نہین تو وضو نہین ٹوٹا یا آنکھہ مین خون
نکلا مگر آنکھہ کے باہر نہ بہا تو وضو نہ ٹوٹے گا یا ناک مین سے لہو بند ہا ہو امسوڑے کے دانے
کی طرح پر نکلے تو وضو نہ ٹوٹے گا اور قی کا آنا بھر منہ کے خواہ کھانا ہووے خواہ پت خواہ پانی ور
اگر خون بند ہا قے کری منہ بھر کے تو وضو ٹوٹیگا اور اگر خون پتلا قی کرے تو اس حالت مین اگر خون
تھوک سے کم ہووے تو وضو نہ ٹوٹیگا اور اگر خون اور تھوک برابر ہی تو وضو ٹوٹیگا اور اگر خون
تھوک سے بہت ہے تو خواہ نخواہ ٹوٹتا ہی اور اگر قے منہ بھر کے نہ کی خواہ بلغم قے کی تو وضو نہ ٹوٹیگا
اور نیند اوس شخص کی کہ لیٹا ہی یا کسی چیز پر تکیہ لگائے سو گیا اس طرح پر کہ اگر وہ چیز ٹال لیوین
تو گر پڑے وضو توڑتی ہی اور نماز مین گر سو جاوے تو وضو نہین ٹوٹتا کھڑا ہو یا بیٹھا رکوع مین

یا سیجائیمین اور بیہوشی سینے وضو جاتا ہی اور دیوانگی سے اور مستی سے جسکو ہندی مین نشہ کہتی ہین اور
نشہ مین وضو تب ٹوٹتا ہی کہ اوسکی چال مین فرق آوے اور ہنسنا قہقہہ مارکے نمازی بالغ کا
جس نماز مین رکوع اور سجدے ہے وضو کو توڑتا ہے اور اگر لڑکا نماز مین ہنسا تو وضو نہ ٹوٹیگا اور
اگر جنازیکی نماز مین یا تلاوت کے سجدیمین کوئی ہنسا بالغ یا لڑکا تو وضو نہین ٹوٹتا ہی بلکہ جسمین
ہنسے وہ باطل ہوجاوے یعنے جنازیکی نماز اور سجدہ تلاوت کا باطل ہوجاوے اور ہنسی کی تین
قسمین ہین پہلی قسم قہقہہ کہ آپ سُنے اور جو اوسکے پاس ہے سو بھی سُنے تو اس سے نماز باطل
ہوتی ہے اور وضو بھی ٹوٹتا ہی اور دوسرا ضحک کہ آپ سُنے اور اوسکے پاس کا آدمی نہ سُنے
تو اس سے نماز جاتی ہی اور وضو رہتا ہی اور تیسرا تبسم کہ نہ آپ سُنے نہ دوسرا مگر دانت سفید
ہوئین تو اوس سے نہ وضو جاوے نہ نماز باطل ہووے اور مباشرت فاحشہ وضو کو توڑتی ہی اور
اوسکے یہ معنی ہین عورت اور مرد دونون ننگے ہووین اور مرد کا اندام نہانی عورت کی اندام
نہانی کو چھووے اور اندر نجاوے اور نہ انزال ہووے تو اوس سے وضو ٹوٹیگا اور اگر مرد عورت کو
چھووے یا عورت مرد کو یا زخم مین سے کیڑا گرے یا مرد کے پیشاب کے سوراخ سے کیڑا گرے
یا زخم سے گوشت گرے یا عورت کے پستان مین سے دودھ نکلے یا کسیکے تھوک یا ناک یا آنسو
یا پسینا نکلے تو اون سب صورتونسے وضو نہین ٹوٹتا ہے

## تیسری فصل غسل کے بیان مین

غسل مین تین چیزین فرض ہین کلی کرنا اور ناک مین پانی کرنا اور تمام بدن دہونا یہانتک کہ اگر کسیکو
آٹا سانا اور آٹا ناخن کے اندر رہا اور غسل کیا تو درست نہین ہے کیونکہ اوس مقام مین پانی نہ پہونچا تو
مناسب ہے کہ پانی ناخن مین بھی پہونچاوے اور اگر ناخن مین میل ہے یا مٹی سانی اور ناخن مین بھری
رہے تو غسل درست ہے کیونکہ میل اوسی مقام سے پیدا ہی اور مٹی مین پانی پہونچ جاویگا اور اسی طرح
اگر مہندی کا رنگ ہے یا تیل ملا ہی بدن مین اور غسل کیا تو درست ہی اور اگر کان مین بالی ہی
اور جانا کہ بغیر بالی کے پھرائے پانی نہ پہونچیگا تو بالی کو پھراوے اور اگر جانے کہ بغیر پھرائے پہونچیگا

تو نہ پھرائے اور اگر بالی و تاری گئی اور اوسکا سوراخ بند ہوگیا مگر تھوڑا سا باقی ہی اسطرح
کہ اگر پانی پہونچاوے تو پہونچے اور اگر غفلت کرے نہ پہونچے تو پانی پہونچاوے اور زیادہ تکلف نکرے
کہ لکڑی یا دوسری چیز سے پہونچاوے اور اگر ہاتھ مین انگوٹھی تنگ ہو تو اوسکے نیچے بھی پانی پہونچاوے
اور جسکا ختنہ نہوا ہووے تو وہ بھی پانی چمڑے کے اندر پہونچاوے اسیطرح اگر پیشاب ٹپکا مگر چمڑے کے باہر نہوا
تو وضو ٹوٹیگا اوس چمڑے کا حکم باہر کا ہے اور بدن ملنا فرض نہین ہے اور احتیاط کرے کہ تمام بدن
تر ہووے اگر ایک بال نہ تر ہوگا تو غسل درست نہوگا اور سنت ہے غسل مین دونون ہاتھ کو گٹے تک دھونا
اور اندام نہانی غسل کے پہلے دھونا اور تن سے ناپاکی دھونا اگر لگی ہووے اور وضو کرنا جس طرح
نماز کے واسطے کرتا ہے مگر پانون نہ دھووے پھر جاری کرے پانی بدن پر تین بار تب پانونکو دھووے اوس
مکان سے ٹل کر یہ اوس وقت کا مسئلہ ہی کہ جب ایسی جگہ پر ہووے کہ پانی جو بدن سے گرے تو وہان جمع ہووے
اور اگر چوکی یا پتھر کے تختے پر ہووے تو پانون اوسی مکان پر وضو کے ساتھ ہی دھووے اور مستحب ہی غسل مین
بدن کا ملنا مسئلہ اور چوٹیکا کھولنا اور تمام چوٹی کا تر کرنا عورتونپر فرض نہین ہے جس وقت کہ بالکی جڑ
بھیگے کفایت ہے چوٹی کو نہ کھولے اور یہ حکم فقط عورتونکے واسطے ہے پیغمبر صلعم کے قول کے موافق کہ ام سلمہ کے
حق مین فرمایا تھا یکفیک اذا بلغ الماء اصول شعرہا اسکے یہ معنی ہین کہ کفایت کرتا ہی تجکو جبکہ پہونچے
پانی تیری بالونکی جڑ مین اور جس عورتکی چوٹی گندھی ہوئے تو اوس حالت مین اوسکو پانی پہونچانا تمام بال مین
فرض ہے اور اگر کوئی مرد چوٹی گوندھی ہوئے اوسکو چوٹی کھولنا اور تمام بال مین پانی پہونچانا فرض ہے
اگر ایک بال خشک رہیگا تو ویسی ہی ناپاکی باقی رہیگی اور موجب غسل کا جس سے غسل فرض ہوتا ہی نکلنا
منی کا کود کے شہوت کے ساتھ جاگنے مین ہوئے خواہ سوتے مین یعنی منی گرتے وقت شہوت ہوئے نہانا
لا اگر منی بلا شہوت گرے تو غسل فرض ہووے اور سوتے مین جو ہوتا ہی اوسکو احتلام کہتے ہین اور احتلام
مین عورت اور مرد دونونکے واسطے ایک حکم ہی یعنے غسل فرض ہوتا ہی احتلام سی عورتونکو ہووے خواہ
مردکو اور غائب ہونا حشفے کا عورتکی اندام نہانی مین اگرچہ انزال نہووے عورت مرد دونوپر غسل فرض
کرتا ہی اور دبر مین غائب ہونے سے بھی دونوپر غسل فرض ہوتا ہی نعوذ باللہ منہا اور دیکھنا منی یا

مذی کا کپڑے مین سوا اوٹھنے کے غسل فرض کرتا ہے اور حیض اور نفاس کے خون کا موقوف ہونا غسل فرض
کرتا ہے اور حیض و نفاس کا بیان آگے آویگا انشاء اللہ تعالے اور چار غسل سنت ہین پہلے جمعے کا دوسرے
عیدین کا تیسرے عرفہ کے روز کا چوتھے احرام کے وقت حاجیونکو تیئن اور دو غسل واجب ہین پہلے
مردونکا غسل دینا زندونپر واجب ہی دوسرے غسل کرنا اوس آدمی کو کہ پہلے کافر تھا اور اب مسلمان
ہوا واجب ہے اور اگر ناپاک نہ ہو تو غسل واجب نہین اور تین غسل مستحب ہین جب کافر مسلمان ہووے
اور وہ ناپاک نہ ہووے تو اوسکو غسل کرنا مستحب ہے اور اوس لڑکے کا غسل کرنا کہ نشانی
بلوغ کے جس طرح احتلام وغیرہ ہے اوس سے حکم بالغ ہونیکا دیا جاوے یعنی پندرہ برس کی عمر
ہونیکے سبب سے اوسکو بالغ کا حکم دیوین اور غسل شب برات کا مستحب ہے ❊

## چوتھی فصل پانی کے بیان مین جس سے وضو درست ہوتا ہے

وضو درست ہے مینہہ کے پانی اور چشمے کے پانی اور برف سے جب اوس طرح پر ہووے کہ اوسکے دھونے سے پانی
چھوٹ جاوے یعنی ایسا پتلا ہووے کہ پانی کی طرح بہے اور ٹکی بندھی برف سے وضو درست نہین اور اگرچہ
ان پانیونکی تینون صفتون مین سے کوئی صفت بدل گئی ہووے بہت روز رہنے کے سبب سے یا کسی پاک چیز کے
ملنے سے جس طرح سے مٹی یا زعفران یا صابون ہے تو وضو درست ہے اور تین صفتین پانیکی یہ ہین رنگ اور بو
اور مزہ اگرچہ مٹی و یا زعفران یا صابون کے ملنے سے پانیکا رنگ بدل گیا یا بو یا مزہ بدل گیا تو وضو
درست ہوگا اور مٹی کہنے مین جو چیز کہ زمین کی جنس سے ہے سب داخل ہوگئین جس طرح سے بالو یا پتھر یا جسم
اور زعفران اور صابون کہنے سے یہ غرض ہے کہ وہ چیز آپ پاک ہووے اور اوسکے ملنے سے کوئی چیز پاک
کیجاوے اور بہتے پانی سے وضو درست ہی اگرچہ نجاست پڑی ہووے اور نجاست کے پڑنے سے بہتا پانی
ناپاک نہین ہوتا جبتک ناپاکی کا کوئی اثر اوس پانی مین ظاہر نہووے اور اگر نجاست کا رنگ یا بو یا
مزہ بہتے پانی مین معلوم ہووے تو وہ بھی ناپاک ہو جاتا ہی اوس سے وضو کرنا درست نہین اور جو پانی
کہ سست بہتا ہووے مگر گھاس اور تنکے کو بہاوے تو وہ بھی داخل ہے بہتے پانی مین اور جب ایسے پانی
سے وضو کرے کہ جو سست بہتا ہی تو اس طرح پر بیٹھکر کہ غسالہ وضو کا پانی مین نہ گرے یا پانیکے اوٹھا نہین دیری

کرے یعنی غسالہ کو بہنے دیوے تب دوسرا پانی لیوے اور غسالہ کہتے ہین اون کے دھوونکو مسئلہ اور
جب چھوٹا حوض ہووے اس طرح کا کہ ایک طرف سے اوسمین پانی آتا ہے اور دوسری طرف سے بہتا تو اوس
حوض مین سب طرف سے وضو درست ہے مسئلہ اور درست ہے وضو اوس پانی سے کہ جسمین جانور پانیکا پیدا ہونیوالا
مرا ہووے جس طرح مچھلی یا مینڈک وغیرہ اور اسکے سوا پانیکے رہنے والے جانور جو باہر پیدا ہوتے
ہین اور پانی مین آکے رہتے ہین نکل گئے جس طرح بطے یا مرغابی اسواسطے کہ انکے مرنے سے
پانی نجس نہوگا اور جسکے بدن مین بہتا لہو نہین ہے جس طرح مچھر یا مکھی وغیرہ تو اونکے مرنے سے بھی
پانی نجس نہین ہوتا اور وضو نہین درست ہے اوس پانی سے کہ درخت یا پھل سے نچوڑا جاوے اور نہ اوس
پانی سے کہ اوس پانیکی طبیعت کسی دوسری چیز کے ملنے سے جاتی رہے اور طبیعت پانیکی کیا ہے پتلا ہونا
اور بہنا خلاصہ اسکا یہ ہے کہ کوئی دوسری چیز پانی مین ملے اور پانی پر غالب ہووے اس طرح پر کہ گاڑھا
ہو جاوے اور بہ نسکے اور نہ سرکے سے اور اوس پانی سے کہ پکنے سے گاڑھا ہو جاوے جس طرح شوربا مگر
گرم پانی سے درست ہے جو اکیلا پانی گرم کرین کچھ چیز نہ ملاوین اور نہ بندھے پانی سے جسمین نجاست
پڑی ہووے مگر جب وہ دردہ ہووے یعنی ناپنے مین سو گز ٹھہرے اور گہرائی اوسکی اس قدر ہووے
کہ چلو سے زمین نہ کھلجاوے تو اس سے وضو درست ہے اگرچہ نجاست پڑی ہووے اوسکا حکم بہتے پانی کے
موافق ہے اور اگر اوس حالت مین نجاست کی طرف نظر پڑے تو دوسری طرف وضو کرے اوس طرف
وضو نکرے اور اگر کوئی نجاست اس طرح کی پڑی ہے کہ معلوم نہین ہوتی جس طرح پیشاب تو سب
طرف سے وضو درست ہے اسواسطے کہ اوسکا حکم بہتے پانیکا ہے تھوڑی سی نجاست پڑنے سے ناپاک نہین ہوتا مگر
جب اوسمین نجاست کا رنگ یا بو یا مزہ معلوم ہوگا تب وہ بھی ناپاک ہو جاویگا اور یہی حکم بہتے پانیکا
لکھ چکے اور آب مستعمل سے وضو درست نہین اور آب مستعمل کہتے ہین وضو کرنیوالیکے بدن کے دھوون کو

## پانچوین فصل کنوئین کے بیان مین

اگر کسی کنوئین مین کوئی ناپاک چیز پڑ گئی یا کوئی جانور چھوٹا یا بڑا مر گیا اور پھول گیا خواہ
ریزہ ریزہ ہو گیا او سمین آدمی یا بکری یا کتا مر گیا تو ان سب صورتون مین تمام پانی کنوئین کا

نکالا جاویگا اگر نکال سکین گے اور جس کنوئین مین نکال نہ سکین گے اس سبب سے کہ اوسمین بڑا سوتا ہی
اس قدر کہ کہ پانی نکالا جاتا ہے اور پھر چلا آتا ہے تو اوس وقت مین اس قدر پانی نکالین کہ دو مرد جنکو
پانی کا اندازہ معلوم ہووے وہ کہدیوین کہ پہلا پانی سب نکل گیا اور امام محمد رحمہ اللہ نے اوسکا
اندازہ دو سو ڈول سے تین سو ڈول تک کہا ہے تو اگر کوئی کنوان اس طرح کا ہووے اور کوئی آدمی اندازہ
نکر سکے تو دو سو ڈول یا تین سو ڈول پانی نکال ڈالے کنوان پاک ہو جاوے اور اگر کبوتر یا مرغی یا
بلی مر جاوے یا اوسکے مانند کوئی جانور تو چالیس سے ساٹھ ڈول نکالنے کا حکم ہے اور اگر چوہا یا گوریا یا اوسکے
مانند اور کوئی جانور مرے تو بیس سے تیس ڈول تک نکالنے کا حکم ہے یہ اوس وقت مین ہے کہ نہ تو پھولے ہون
نہ ریزہ ریزہ ہوئے اور اگر پھولے ہون یا ریزہ ریزہ تو اوسکا حکم دوسرا ہے جو لکھہ چکے اور اوس
جگہہ اوس ڈول سے مراد ہے کہ نہ چھوٹا ہووے نہ بڑا میانہ ڈول ہووے اور اوسکا اندازہ یہ ہے کہ ایک صاع
کی برابر ہووے مسئلہ مکھی اور بریں اور مچھر اور مینڈک اور مچھلی اور اوسکے مانند کے مرنے سے جسکے
بدن مین بہتا لہو نہین ہے کنوان ناپاک نہین ہوتا مسئلہ اور کنوان نجاست کے گرنیکے وقت سے
ناپاک ہوتا ہے اگر اوسکے گرنیکا وقت معلوم ہووے اور اگر اوسکے گرنیکا وقت معلوم نہووے تو اسکا
یہ مسئلہ ہے کہ مثلاً مرا چوہا یا کوئی دوسرا جانور کنوئین سے نکلا تو اگر وہ پھولا نہین ہے تو جس شخص نے
اوس سے وضو یا غسل کیا ہووے تو وہ ایک رات دن کی نماز دوہراوے اور اگر پھولا ہے یا ریزہ ریزہ
ہوا تو تین رات دن کی نماز دوہراوے اور یہ امام اعظم رحمہ اللہ کے نزدیک ہے اور امام ابو یوسف
و امام محمد رحمہ اللہ کے نزدیک جس وقت سے کہ وہ جانور معلوم ہوا اوسی وقت کی نماز دوہراوے
نماز دوہرانا کچھہ حاجت نہین ہے اسواسطے کہ احتمال ہے کہ اوسی وقت چیل یا کسی دوسرے جانور نے ڈالا
ہو خلاصہ یہ ہے کہ پہلا مسئلہ احتیاط کے واسطے ہے اور دوسرا حرج کے دفع ہونیکے واسطے

## چھٹی فصل جھوٹے کے بیان مین

جھوٹا آدمی اور گھوڑے کا اور جسکا گوشت کھایا جاتا ہے پاک ہے اور جھوٹا کتے اور خوک اور چارپائے
شکار کرنیوالے کا ناپاک اور جھوٹا بلی اور مرغی کا اور جھوٹا بہری اور شکاری چڑیونکا اور بعضی جانور

اگر گھر مین گھسے رہتی ہین مکروہ ہی اور جھوٹا گدھے اور خچر کا مشکوک ہی مشکوک کے یہ معنی ہین کہ نہ تو پاک کہہ سکین اور نہ ناپاک اگر مشکوک پانی کے سوائے دوسرا پانی موجود نہووے تو اوسی سے وضو کرے اور تیمم بھی کرے خواہ وضو کے پہلے خواہ پیچھے اور اگر پانی مکروہ ہووے تو فقط وضو کرے

## ساتوین فصل تیمم کے بیان مین

جب کوئی شخص پانی کی قدرت نرکھے اس سبب سے کہ اوس شخص سے ایک کوس کے فرق پر پانی ہووے یا اوسکے پاس پانی ہے اور ڈرتا ہے کہ اگر اوس پانی سے وضو کرے تو آپ یا جانور اوسکا پیاسا رہے یا پانی کے گھاٹ پر دشمن کا خوف ہے یا کوئی اس طرح کا جانور بیٹھا ہی کہ پھاڑ کھاوے یا کنوان ہے مگر اوسکے پاس پانی نکالنے کا اسباب نہین یا کسیکے پاس پانی ہی اور وہ بے قیمت نہین دیتا اور اوسکے پاس قیمت موجود نہین یا ہے اوسکے پاس مگر قیمت پانی کی اس قدر زیادہ ہے کہ اوسمین اوسکا بڑا نقصان ہے یا اپنے گھر مین ہے اور پانی بھی موجود ہی مگر اوسکو بیماری ہے اور جانتا ہے کہ اگر وضو یا غسل کرینگے تو بیماری زیادہ ہووےگی یا جانے کا ایام ہی اور جانتا ہے کہ اگر وضو غسل کرینگے تو ضرر کریگا تو ان سب صورتون مین تیمم کریگا خواہ محدث ہووے خواہ جنب محدث اوسے کہتے ہین کہ جسکو وضو نہووے اور جنب وہ ہی کہ جسکو نہانے کی حاجت ہووے خلاصہ یہ ہے کہ تیمم مرد اور عورت دونون کیواسطے ہے وضو اور غسل کے بدلے مین اگر مرد ونکو حاجت غسل کی ہووے یا اونکا وضو نہووے یا عورتون کو حاجت غسل کی ہووے یا اونکا وضو نہووے یا حیض و نفاس سے صاف ہوئی ہین اور ان سبھو نکو پانی کی قدرت نہووے اون عذرون کے سبب سے جو لکھہ چکے تو اوس وقت مین تیمم کرین اور عیدین اور جنازے کی نماز کیواسطے اگرچہ پانی موجود ہووے لیکن دہشت ہووے اگر وضو کریگا وہ تو نماز نہ ملیگی تیمم درست ہے مگر بادشاہ کے تیئن اور ولی میت کے تیئن پانی کے ہوتے ہوئے تیمم درست نہین ہے اسواسطے کہ ان دونونکو نماز جانیکی دہشت نہین ہے لوگ انتظار رہینگے اور جمعہ کی نماز اور وقتی نماز کے فوت ہو جانیکی دہشت سے پانی کی قدرت رکھتے ہوئے تیمم درست نہین ہے اسواسطے کہ اوسکا بدلہ موجود ہے جمعہ کا بدلہ ظہر اور وقتی کا بدلہ قضا اور صورت اوسکی یہ ہے

کہ پہلے نیت کرے تیمم کی اسواسطے کہ نیت تیمم مین فرض ہے تب دونون ہاتھونکو زمین پاک پر مارے
ایک بار اور مسح کرے تمام منہ کو بال جمنے کی جگہہ سے ٹھڈی کے نیچے تک اور کان کی لہر سے دوسرے کان کی
لہر تک تب پھر دوسری بار دونون ہاتھونکو مارے اور مسح کرے دونون ہاتھونکو کہنیون تک اس طرح
کہ پہلے بائین ہاتھ سے دہنے ہاتھ کو مسح کرے تب دہنے ہاتھ سے بائین ہاتھ کو مسح کرے اور اگر ذرا سا
کہین کوئی عضو باقی رہے تو تیمم درست نہووے اور بہتر یہ ہے کہ اس طرح پر ہاتھونکو مسح کرے کہ پہلے بائین
ہاتھ کی واسطے بنصر اور خنصر اور تھوڑی سی ہتھیلی سے دہنے ہاتھ کی پیٹھ کو اونگلیونکے سر سے کہنیون تک مسح
کرے تب دہنے ہاتھ کی پیٹھ کو مسبحہ اور ابہام سے مسح کرے اونگلیون کے سر تک اور اسی طرح سے دہنے ہاتھ
سے بائین ہاتھ کو مسح کرے اور تیمم مین بھی تین فرض ہین نیت کرنا اور منہ کا مسح اور دونون ہاتھونکا مسح
اور فقط دو بار ہاتھ مارنیکا حکم ہے اور دو بار کفایت کرتا ہے لیکن جبکہ اونگلیون کے اندر غبار نہ پہونچا
ہووے تو تیسری بار ہاتھ مارکے اونگلیونمین خلال کرے اور اگر ایک شخص کو حاجت نہانیکی ہووے اور
وضو بھی نہووے تو دونونکے واسطے ایک تیمم کفایت ہے مگر نیت دونونکے واسطے کرے اور اگر ایک ہی کے واسطے
نیت کی تو دوسرے کا تیمم نہوا مثلاً غسل کے واسطے نیت کی تو وضو کا تیمم نہوا یا وضو کے واسطے نیت کی تو
غسل کا تیمم نہوا تو مناسب ہے کہ دونونکے واسطے نیت کرے مگر تیمم ایک ہی کفایت ہے اور تیمم کرنا زمین پاک پر درست ہے
اور جو کچھہ کہ زمین کی جنس سے ہے اوسپر بھی تیمم درست ہے جس طرح خاک اور بالو اور پتھر اور ہرتال اور گچ اور چونا
اور بھی محیط مین ہے مسئلہ تیمم کرنا پتھر پر درست ہے اگرچہ اوسپر گرد بھی ہووے اور گرد پر بھی
اور کچی اینٹ پر تیمم کرنا درست ہے اور جو چیز کہ زمین کی جنس سے نہین ہے اوسپر تیمم درست
نہین جس طرح چاندی اور سونا مگر جب تک کہ یہ سب بھی گلائی نہووین اور مٹی مین ملی ہووین
تو تیمم درست ہے مسئلہ اور گیہون اور جو پر تیمم درست نہین ہے اور اگر انپر بھی غبار ہووے
تو درست ہے مثلاً ایک شخص نے دیوار گرائی یا گیہون ناپا اور اوسکے منہ اور ہاتھ پر گرد جمی
اوسنے تیمم کی طرح پر منہ اور ہاتھ کو اوسی غبار سے مسح کیا تو تیمم درست ہے اور اگر کہے
تیمم درست نہین اور ایک مین یہ پہلے نجاست تھی اور اب اوسکا اثر جاتا رہا اور وہ زمین سوکھہ گئی

تو اوس زمین پر تیمم درست نہوگا اور نماز درست ہوگی اور اگر کپڑا پاک ہے یا دوسری چیز پر گرد
بھی ہووے تو اوس سے تیمم درست ہے مسئلہ اور اگر کوئی شخص قید میں ہووے اور پانی نپاوے وضو
کیواسطے مثلاً ایک قیدی ہووے کہ اوسکو کافر وضو کرنے سے منع کرے یا ایک شخص ہے کہ اوسکو کوئی
کہتا ہے کہ اگر وضو کریگا تو تجکو قتل کرونگا تو اس صورت میں تیمم کرے اور نماز ادا کرے لیکن جب وہ منع
کرنیوالا چلا جاوے یا عذر دفع ہوجاوے تب نماز کو دوہراوے اور اگر قید ہووے کسی مکان میں اور وہان نہ تو پانی
ہے نہ مٹی پاک تو اگر مقدور ہووے تو کسی چیز سے زمین یا دیوار کو کھودے اور تیمم کرکے نماز ادا کرے اور اگر کھود نے بھی
نہ سکے تو ابوحنیفہ رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ نماز تب نہ پڑھے بلکہ پانی یا پاک مٹی کی انتظاری کرے اور
ابویوسف رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ نمازیونکی مشابہت پر اشارے سے نماز پڑھے اور جب عذر دفع
ہووے تب نماز دوہراوے اور مسئلہ محیط میں ہے مسئلہ اگر کوئی آدمی اس طرح کے مکان پر جاوے کہ وہان نہ تو
پانی ہے اور نہ خاک تمام کیچڑ ہے مثلاً پانی برسا تو اس قدر کیچ ہوا کہ وضو کرے اور نہ خاک باقی ہے کہ تیمم کرے
تو کپڑے یا بدن میں کیچڑ لگا دیوے جب سوکھ جاوے تب اوس سے تیمم کرے اور اگر کسیکو امید ہے کہ پانی ملیگا
تو مستحب ہے کہ نماز کی تاخیر کرے آخر وقت تک اور اگر اول وقت میں تیمم سے نماز پڑھ لی پھر پانی پایا
اور وقت باقی ہے تو نماز نہ دوہراوے اور جسکو شبہہ ہووے کہ پانی نزدیک ہے تو اوسکو ایک تیر کے
پہنچنے تک پانی ڈھونڈھنا واجب ہے اور پہنچے تیر کا اندازہ تین سو گز سے چار سو گز تک ہے اور ابویوسف
رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ جس وقت کہ پانی ایسے مکان پر ہووے کہ اگر وہان جاوے اور وضو کرے
تو قافلہ چلا جاوے اور اوسکی آنکھ سے غائب ہوجاوے تو اوس وقت میں تیمم درست ہے وہان
نجاوے غرض یہ ہے کہ عاجزی کے وقت میں تیمم درست ہے اور تیمم کرنا نماز کے وقت میں
اور وقت ہونیکے پہلے درست ہے مسئلہ اور جس وقت بہت سا بدن جنب کا زخمی ہووے یا
بہت سا بدن محدث کا زخمی ہووے اور تھوڑا سا اچھا تو اوس حالت میں تیمم کرے اور اوس اچھے
بدن کو نہ دھووے اور اگر سب بدن اچھا ہووے اور تھوڑا زخمی تو تمام اچھے بدن کو دھووے
اور زخم پر مسح کرے خواہ غسل ہووے خواہ وضو اور باقی مسئلہ زخم پر مسح کرنے اور پٹی پر مسح کرنیکا آگے لکھینگے

انشاء اللہ تعالیٰ مسئلہ اور جب تک کہ تیمم باقی ہے ایک ہی تیمم سے فرض اور نفل جو چاہے
سو ادا کرے اور جو چیز کہ وضو کو توڑتی ہے تیمم کو بھی توڑتی ہے اور پانی پر قادر ہونا بھی تیمم کو توڑتا ہے
مثلاً بیمار تھا اور اب آرام ہوا یا جنگل میں تھا اب پانی ملا اوسکے کام کے موافق یعنے محدث ہو
تو وضو کے لائق اور جنب ہو تو غسل کے لائق واللہ اعلم بالصواب

## آٹھوین فصل موزون پر مسح کرنیکے بیان مین

مسئلہ جو شخص کہ موزہ پہنے ہوئے اوسپر پانوں کا دھونا فرض نہین ہے پانون دھونیکی جگہ پر
موزون پر مسح فرض ہے اوس شخص کیواسطے مسئلہ اور مسح موزیکا محدث کیواسطے ہے جنبکیواسطے
نہین ہے جو کوئی کہ وضو کرتا ہے اس سبب سے کہ اوسکا وضو ٹوٹا ہے اوسکے واسطے مسح موزیکا درست ہے
اور جسکے تئین حاجت نہانیکی ہے اوسکے واسطے مسح موزیکا درست نہین اور مسح موزیکا ہاتھکی تین انگلیوں کے
برابر فرض ہے اور اوسمین کوئی دوسری چیز فرض نہین اور سنت اوسمین یہ ہے کہ پانونکی انگلیونکے سر سے مسح
شروع کرے اور پنڈلی تک کھینچ لیجاوے اور مسح کے وقت ہاتھکی انگلیونکو کھلی رکھے سمٹی نرکھے اور مستحب
اوسمین یہ ہے کہ انگلیونکا خط موزوں پر ظاہر ہووے صورت اوسکی یہ ہے کہ سر کا مسح کرکے دوسرے پانی سے
ہاتھکو تر کرکے دہنے ہاتھکی انگلیونکو دہنے پانونکے موزے پر رکھے اور بائین ہاتھکی انگلیون کو
بائین پانونکے موزے پر رکھے اور دونون ہاتھونکو کھینچ پانونکی انگلیون سے پنڈلی تک کھینچے اور انگلیونکو
کھلی رکھے اور مسح ایکبار کفایت ہے دو تین بار سنت نہین اور موزیکی اوپر کی طرف مسح کرے تلوے کی طرف
نکرے اور موزہ اس طرح کا ہووے کہ ٹخنونکو چھپاوے اور اگر موزیکا منہ کشادہ ہووے اس طرح پر کہ اوپر سے
پانون نظر پڑے تو کچھ مضائقہ نہین لیکن جب پانونکی تین انگلی چھپنیکے موافق ٹخنا کھلا ہووے تو اوس
موزے پر مسح درست نہین ہے اور جرموق پر بھی مسح درست ہے اگرچہ پہنا ہووے اور جرموق اوسکو کہتے ہین جو
موزیکے اوپر پہنا جاتا ہے اسواسطے کہ موزہ نجاست اور کیچڑ کے لگنے سے بچا رہے اور پاتابہ پر بھی جو سخت بنا
ہووے کہ بغیر باندھے پنڈلی پر کھڑا رہے اور گر نہ پڑے مسح درست ہے اور مسح موزیکا تب درست ہوگا کہ
جب پہننے کے وقت پورے وضو پر پہنا ہوگا گو کہ پہننے کے وقت پورا وضو نہو مثلاً ایک شخص نے پہلے پانون

دھویا اور موزہ پہنا تب باقی بدن کو دھویا تو وضو پورا نہوا اور مسح درست ہوگا کیونکہ حدث کے
وقت مین پورا وضو پایا گیا پھر پہنکے وقت مین پورا وضو ہونا شرط نہین ہے کہ پورا وضو کرکے تب
موزے پہنے اور مسح کی مدت مقیم کیواسطے ایک رات دن ہے اور مسافر کیواسطے تین رات دن جیسا کہ پیغمبر
صلعم نے فرمایا ہی یَمْسَحُ الْمُقِیْمُ یَوْمًا وَّلَیْلَةً وَّالْمُسَافِرُ ثَلٰثَةَ اَیَّامٍ وَّلَیَالِیَهَا اسکے معنی ہین کہ
مسح کرے موزے پر مقیم ایک رات دن اور مسافر تین رات دن اور مدت مسح کی حدث آنیکے وقت سے شمار کیجاویگی
مثلاً ایک شخص نے فجر کے وقت وضو کیا اور موزہ پہنا اور اوسکا وضو ظہر کے وقت تک رہا اور اوس
وضو سے ظہر پڑھی اور بعد ظہر کے اوسکا وضو ٹوٹا تو دوسرے روز کے ظہر تک اوسکی مدت ہے اور جب مدت مسح
کی تمام ہوئی اور اوسکا وضو ہے تب پانون دھونا فرض ہووے فقط پانونکو دھو ڈالے تمام وضو کرنا
ضرور نہین اور مسح موزے پر بصورت عذر دونون کیواسطے ہے اور جو چیز کہ وضو کو توڑتی ہے مسح کو بھی توڑتی ہے
اور موزیکا اوتارنا خواہ دونون اوتارے خواہ ایک ہی اور مدت کا تمام ہونا مسح کو توڑتا ہے اور دونو
پانون بھی دھونا فرض کرتا ہے یعنی اگر وضو ٹوٹا اور موزہ نہین اوتارا ہے خواہ مدت تمام نہین ہوئی ہے
تو اوس صورت مین وضو کرے اور مسح کرے موزونپر اور اگر موزہ اوتارا یا مدت تمام ہوئی تو اس صورت مین
اگرچہ وضو ہوگا مگر دونون پانون کا دھونا فرض ہوگا فقط پانون دھو دیگا تمام وضو نہ دوہرادیگا اور اسی طرح
اگر پانی گیا دونون موزے خواہ ایک ہی کے اندر اس قدر کہ تمام پانون دھو گیا خواہ بڑا حصہ پانوکا تر ہوا
تو وہی حکم ہی یعنی دونون پانون دھووے اور مناسب ہے اس حکم کا یاد رکھنا کہ اگر ایک موزہ اوتارا خواہ
ایک ہی موزہ مین پانی گیا اور سب پانون خواہ بڑا حصہ پانونکا دھو لیا تو ان صورتون مین دونون
پانون دھوویگا اور اگر موزے مین پانی گیا اور اوسکا پانون تر ہوا تین اونگلیون برابر یا کم اوس سے
تو اس صورت مین مسح باطل نہوگا اور یہی محیط مین لکھا ہے اور بڑا حصہ ایڑیکا پنڈلی کی طرف باہر نکلنا
بھی حکم موزہ اوتارنیکا رکھتا ہے اور جو موزہ کہ پانون کی چھوٹی تین اونگلیون کے موافق پھٹا ہووے
تو اوسپر مسح درست نہین ہے اور اگر کم پھٹا ہووے تو درست ہے اور اگر اسی طرح سے پھٹا ہووے کہ اوسمین
چھوٹی تین اونگلی پانونکے ڈالنے سے جاوے مگر اوس سے اس قدر پانون بغیر کھولے کھلا نرہے تو اوسپر مسح جائز ہے

اور اگر اس طرح پر پھٹا ہو کہ ہر وقت بند رہے مگر چلتے وقت کھلے اوس قدر یعنے تین اونگلی کے برابر تو اوسپر مسح جائز نہیں ہے اور اگر ایک موزہ مین بہت جگہ پھٹا ہووے مگر جمع کرنے سے تین اونگلی کے موافق ٹھہرے تو اوسپر مسح درست نہین اور اگر دونون موزے پھٹے ہووین اور دونو کا جمع کرکے اس قدر ٹھہرے تو مسح درست ہے ایک موزیکا پھٹنا اس قدر مسح کو منع کرتا ہی اور عمامہ پر اور ٹوپی اور برقع اور دستانہ پر مسح درست نہین ہے

## نوین فصل ٹکھٹی اور زخم پر مسح کرنے کے بیان مین

**مسئلہ** مسح کرنا ٹکھٹی پر جو ٹوٹے عضو پر باندھی جاتی ہی درست ہے اور اگر ٹکھٹی چنگے ہونیکے پہلے گر پڑے تو مسح باطل ہووے اور اگر زخم چنگے ہونیکے بعد ٹکھٹی گرے تو اوس مقام کا دھونا فرض ہووے پھر اگر اوسکا وضو ہووے تو فقط اوسی مقام کو دھو ڈالے اور دوسرے مقام کا دھونا ضرور نہین اور اگر مسح کرنا ٹکھٹی پر بھی ضرر کرے تو اوسکا ترک کرنا جائز ہی اور اگر ضرر نکرے تو مسح ترک کرنا جائز نہین ہے اور اسمین کچھہ شرط نہین ہے کہ ٹکھٹی طہارت کے وقت باندھی ہووے اگرچہ بے طہارت باندھی ہو تو مسح درست ہے خواہ محدث ہووے خواہ جنب مثلاً ایک شخص غسل کرتا ہے جنابت کا اور اوسکے ہاتھہ مین ٹکھٹی بندھی ہی اور مسح کرتا ہی پانی ٹکھٹی پر تو جائز ہی مسح کرنا اور یہی محیط مین ہے **مسئلہ** اور مسح ٹکھٹی پر اوس وقت درست ہے کہ اوس عضو پر مسح نکر سکے خلاصہ یہ ہے کہ اگر اوس عضو کے دھونے سے ضرر ہووے تو مسح کرے عضو پر اور اگر عضو پر بھی نکر سکے اس سبب سے کہ اوسکو پانی ضرر کرے یا ٹکھٹی بندھی ہووے اور اوسکا کھولنا ضرر کرے تو ٹکھٹی پر مسح کرے اور جس وقت کہ عضو پر مسح کر سکے تو اوس وقت ٹکھٹی پر مسح درست نہین **مسئلہ** اور جب کسیکا بدن پھٹا ہووے اور اوسکے دھونے سے عاجز ہوئے تو اوسپر پانی ڈھاوے اور اگر پانی بھی ڈھا نہ سکے تو مسح کرے اور اگر مسح بھی نکر سکے تو اوسکے گرد بگرد کو دھووے اور اوسکو چھوڑ دیوے اور کسیکا ہاتھہ پھٹا ہووے اور وہ وضو سے عاجز ہووے تو کسی سے مدد چاہے کہ وہ وضو کرا دیوے اور اگر مدد نچاہے اور تیمم کرے تو جائز ہے اور جب کسی نے پانون کی بوائی پر دوائی لگائی تو وہ اوسی دوائی پر پانی ڈھاوے اور جب پانی ڈھا چکا دوا پر تب وہ اگر پڑی تو اگر چنگے ہونے سے دوا گری ہے تو اوس مقام کو دھووے اور اگر بغیر چنگے ہوئے دوا گری ہے تو نہ دھووے اور جب کسی شخص نے

فصد لی اور اوسپر گدی رکھی اور پٹی باندھی تو اگر وہ شخص بغیر دوسرے کی مدد کے آپ ہی پٹی کھولنے
اور باندھنے سکتا ہی تو پٹی کھولے اور گدی پر مسح کرے پٹی پر جائز نہوگا اور اگر بغیر دوسرے کی مدد کے
کھولنے باندھنے نہیں سکتا ہی تو اوسی پٹی پر مسح کرے اور اگر پٹی کھولنا اور پٹی کے نیچے جو اچھا
بدن ہے اوسکا دھونا زخم کو ضرر کرے تو پٹی ہی پر مسح جائز ہی اور اگر ضرر نکرے تو پٹی کو کھولے اور اچھے
بدن کو دھووے اور گدی پر مسح کرے اور اگر پٹی کا کھولنا ضرر نکرے مگر اوسکا اوٹھا لینا زخم کی جگہہ
سے زخم کو ضرر کرے تو پٹی کو کھولے اور اوس جگہہ سے نہ اوٹھاوے اور پٹی کے نیچے جو اچھا بدن ہے
اوسکو زخم کی جگہہ تک دھووے تب پٹی کو باندھے اور زخم کی جگہہ پر مسح کرے اور اگر اوسکا کھولنا
باندھنا مشکل ہووے جیسا کہ ہم لکھ چکے تو پٹی پر مسح کرے اور اس صورت مین جو بدن کا اچھا ہے
کھولنے کی طرف پٹی کی گرہ کے نیچے اوسکا دھونا بھی ضرور نہیں ہے اوسپر بھی مسح کفایت کرتا ہے
اسواسطے کہ اگر اوس طرف دھوویگا تو پٹی تر ہوگی اور اوسکی تری فصد کی جگہہ پر پہونچے گی
اور گھٹی اور پٹی کے مسح مین یہ شرط ہے کہ تمام گھٹی اور پٹی پر مسح کرے اور جب پٹی یا گھٹی پر مسح کیا
پھر اوسکو کھولا اور اوٹھا لیا اوس مقام سے اور پھر باندھا تو مناسب ہے کہ مسح بھی پھیر کرے اور اگر
نکیا تو مضائقہ بھی نہیں ہے اور اگر پٹی یا گھٹی زخم سے گر پڑی اور دوسری پٹی یا گھٹی اوسنے بدلی
تو بہتر یہی ہے کہ مسح بھی پھیر کرے اور اگر نکیا تو مضائقہ بھی نہیں ہے اور تین بار اوسپر مسح کرنا کچھہ
شرط بھی نہیں ہے بلکہ ایک ہی بار کفایت کرتا ہے اور اوسکے واسطے کچھہ مدت نہیں مقرر ہے

## دسوین فصل حیض اور نفاس اور استحاضہ اور معذور کے بیان مین

مسئلہ حیض وہ خون ہے کہ عورت بالغ کی رحم سے بغیر درد کے نکلے اور وہ عورت سن یاس کو نہ پہونچی ہووے
اوسکا بیان صاف صاف کرتے ہین انشاء اللہ تعالےٰ عورت بالغ کے یہ معنی ہین کہ وہ عورت نو برس کی ہووے
اور اگر نو برس سے کم عمر کی لڑکی خون دیکھے تو وہ حیض نہیں مثلاً چھہ برس کی لڑکی یا سات برس کی خون دیکھے تو وہ
حیض نہیں ہے بلکہ بیماری ہے اور جب نو برس کی لڑکی نے خون دیکھا تب وہ حیض ہے اور وہ بالغ ہوئی مسئلہ

